اورگڑگڑائیں ،یاکسی اور سے دعاء وشفاعت کرائیں ،لیکن اس سے یہ ہرگز ثابت نہیں ہوتا،کہ کافرومشرک کی دعاء اس دنیامیں بھی قبول نہیں ہوتی ،جیساکہ قران وحدیث کےان الفاظ سےبعض لوگوں نے نتیجہ اخذ کیا ہے،حقیقت حال تو یہ ہے کہ اس دنیامیں شیطان تک کی درخواست جواس نے اپنی عمر کی درازی کے لئے کی تھی ،اللہ تعالی نے قبول فرمائی ہے،پھر کافر کی دعاءقبول کیوں نہیں ہوسکتی؟

''غلبت علیناشقوتنا''، میں'' شقوۃ''شین کے زیراورقاف کے جزم کےساتھ ہےاور یہ لفظ شقاوۃ شین کے زبر کےساتھ بھی پڑھا گیا ہے،دونوں کے ایک ہی معنی ہیں،یعنی بدبختی،جوسعادت نیک بختی کی ضد ہے،مذکورہ جملہ کامطلب یہ ہے کہ ہماری تقدیرکہ جس میں ہماراخاتمہ بدلکھ دیا گیا،پوری ہوکررہی اورہم خوداپنی بدبختی کاشکار ہوگئے۔ اور یہ جملہ''اگرہم اس کے بعدبھی کفروشرک کی طرف جائیں''الخ،کافردوزخیوں کا یہ کہنا بھی مکروفریب پرمبنی ہوگا،جیساکہ قرآن کریم میں فرمایا گیا ہے:

''ولوردوا لعادوا لمانھوا عنه وانھم لکاذبون'' (انعام:۲۸)اوراگر یہ لوگ پھر(دنیامیں)واپس بھی بھیج دئے جائیں تب بھی یہ وہی کام کریں گے،جس سے ان کومنع کیا گیا تھااوراس میں کوئی شبہ نہیں کہ یہ بالکل جھوٹے ہیں۔

''یاخذون فی الزفیرو الحسرۃ والویل'' میں لفظ زفیرکےاصل معنی ہیں گدھےکاسانس اندرلے جانا جیساکہ'' شھیق'' کےمعنی گدھےکاسانس باہرنکالنا،یا یہ کہ جب گدھاریگنا شروع کرتا ہےتوپہلے اس کی اواز باریک اورچھوٹی نکلتی ہے،جس کوزفیرکہاجاتا ہے،اورآخرمیں اس کی آواز تیز اور بڑی ہوجاتی ہےاس کوشہیق سےتعبیرکیاجاتا ہے، حدیث کےان الفاظ میں قرآن کی اس آیت کی طرف اشارہ ہے:

''لھم فیھازفیروشھیق'' (ھود:۱۰۶)دوزخ میں گدھےکی چھوٹی اوربڑی آواز کی طرح ان دوزخیوں کی چیخ وپکار پڑی رہےگی۔بہرحال حدیث کےاس آخری جزءکامطلب یہ ہے کہ دوزخی جب بارگاہ الہی کاجواب سن لیں گےتووہ بالکل مایوس وناامیدہوجائیں گے کہ دوزخ کےسنتریوں کوپکارنا کچھ سودمند نہ ہو،داروغہ دوزخ سے درخواست کی کہ اللہ تعالی سےموت ہی دلوادے،اس کابھی فائدہ نہ ہواآخرمیں بارگاہ الہی میں روئے گڑگڑائے وہاں بھی کوئی بات قبول نہیں ہوئی ،اب کہاں جائیں ،کس کے سامنےفریادکریں،ایسے میں وہ بےمعنی اوازوں اوربےہنگم صدائوں میں نالہ وفریاداورچیخ وپکارکرنےلگیں گےجیساکہ مایوسی کےعالم میں ہوتا ہے۔ 

يَقُولُونَ رَبَّنَا آمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَأَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۱۰۹﴾

جو دعا کیا کرتا تھا کہ اے ہمارے پروردگار! ہم ایمان لائے تو تو ہم کو بخش دے اور ہم پر رحم کر اور تو سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے

فَاتَّخَذْتُمُوهُمْ سِخْرِيًّا حَتّٰى أَنْسَوْكُمْ ذِكْرِيْ وَكُنْتُمْ مِّنْهُمْ تَضْحَكُوْنَ ﴿۱۱۰﴾

تو تم ان سے تمسخر کرتے رہے یہاں تک کہ ان کے پیچھے میری یاد بھی بھول گئے اور تم (ہمیشہ) ان سے ہنسی کرتے رہتے تھے

إِنِّيْ جَزَيْتُهُمُ الْيَوْمَ بِمَا صَبَرُوْا أَنَّهُمْ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ﴿۱۱۱﴾ قٰلَ كَمْ لَبِثْتُمْ

آج میں نے ان کو ان کے صبر کا بدلا دیا کہ وہ کامیاب ہو گئے۔ (اللہ) پوچھے گا کہ تم زمین میں کتنے برس رہے؟

فِي الْأَرْضِ عَدَدَ سِنِيْنَ ﴿۱۱۲﴾ قَالُوْا لَبِثْنَا يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ فَسْئَلِ الْعَآدِّيْنَ

وہ کہیں گے کہ ہم ایک روز یا ایک روز سے بھی کم رہے تھے شمار کرنے والوں سے پوچھ لیجئے

﴿۱۱۳﴾ قٰلَ إِنْ لَّبِثْتُمْ إِلَّا قَلِيْلًا لَّوْ أَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۱۴﴾

(اللہ) فرمائے گا کہ (وہاں) تم (بہت ہی) کم رہے اگر تم جانتے ہوتے

أَفَحَسِبْتُمْ أَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّأَنَّكُمْ إِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۱۵﴾

کیا تم یہ خیال کرتے ہو کہ ہم نے تم کو بے فائدہ پیدا کیا ہے اور یہ کہ تم ہماری طرف لوٹ کر نہیں آؤ گے؟

فَتَعَالَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ﴿۱۱۶﴾

تو اللہ جو سچا بادشاہ ہے (اس کی شان) اس سے اونچی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہی عرش بزرگ کا مالک ہے

وَمَنْ يَدْعُ مَعَ اللّٰهِ إِلٰهًا آخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهُ بِهٖ فَإِنَّمَا حِسَابُهُ عِنْدَ رَبِّهٖ ۚ إِنَّهُ لَا

اور جو شخص اللہ کے ساتھ کسی اور معبود کو پکارتا ہے جس کی اس کے پاس کچھ سند نہیں تو اس کا حساب اللہ ہی کے ہاں ہوگا کچھ شک نہیں

يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿۱۱۷﴾ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَأَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۱۱۸﴾

کہ کافر رستگاری نہیں پائیں گے۔ اور اللہ سے دعا کرو کہ میرے پروردگار! مجھے بخش دے اور رحم کر اور تو سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے۔

# مصنف کی دیگر تصنیفات

۱۔ اختلاف المطالع (اردو)

۲۔ اختلاف المطالع (پشتو)

۳۔ اداب السلام (اردو)

۴۔ کتاب الاذکار (اردو)

۵۔ کتاب الاذکار مختصر (پشتو)

۶۔ کتاب الاربعین (پشتو)

۷۔ نیل المفازۃ (پشتو)

۸۔ تحفۃ العروس (پشتو)

۹۔ سلسلۃ الأحادیث الصحیحۃ (پشتو ترجمعہ)

۱۰۔ کتاب التمائم

دچاپ خائے

دارالکتب

پرنٹنگ ایجنسی موبائل: +92-333-9084990